اعلیٰ حضرت مجدِدِ دین وملت امامِ اہلسنّت شاہ مولانا احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن کے اِرشادات کا مجموعہ

مُسَمّٰی بنامِ تاریخی

# اَلمَلفُوظ (مکمل 4 حصے)

۱۳۳۸ھ

معروف بہ

# ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

﴿مع تخریج وتسہیل﴾

**مؤلّف:**

شہزادۂ اعلیٰحضرت تاجدارِ اہلسنّت مفتیِ اعظم ہند

حضرتِ علامہ مولانا محمد مصطفٰے رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن

پیش کش

**مجلس المدینۃ العلمیۃ** (دعوتِ اسلامی)

ناشِر

**مکتبۃ المدینہ بابُ المدینہ کراچی**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّ حِیۡم ط

نام کتاب: **الملفوظ**

پیش کش: مجلس اَلۡمَدِیۡنَۃُ الۡعِلۡمِیّۃ

سِنِ طَباعت: 12 جُمادَی الاُخریٰ 1430ھ، بمطابق 5 جون 2009ء

قیمت:

ناشر: **مَکۡتَبَۃُ الۡمَدِیۡنہ** فیضانِ مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ (کراچی)

E.mail:ilmia26@dawateislami.net
E.mail.maktaba@dawateislami.net

Ph:4921389-90-91 Ext:1268



## توکُّل کی تعریف

اعلیٰ حضرت، اِمامِ اَہلسنّت، مولٰینا شاہ **امام اَحمد رضا خان** علیہ رحمۃُ الرَّحمٰن فرماتے ہیں: **توکُّل** ترکِ اسباب کا نام نہیں بلکہ اعتماد علی الاسباب کا ترک ہے۔ (فتاوٰی رضویہ ج ٢٤ ص ٣٧٩) **یعنی** اسباب ہی کی چھوڑ کر دینا توکُّل نہیں ہے توکُّل تو یہ ہے کہ اسباب پر بھروسہ نہ کرے۔

## علیگڑھی کو سیّد صاحب کہنا

**عرض :** بعض علیگڑھی کو سید صاحب کہتے ہیں؟

**اِرشاد:** وہ تو ایک خبیث مُرتَد تھا حدیث میں ارشاد فرمایا:

لَا تَقُوْلُوْا لِلْمُنَافِقِ سِیِّدًا فَاِنَّہٗ اِنْ یَّکُ سَیِّدُکُم فَقَدْ اَسْخَطْتُّمْ رَبَّکُم

مُنافق کو سید نہ کہو کہ اگر وہ تمہارا سید ہوا تو یقیناً تم نے اپنے ربّ (عَزَّوَجَلَّ) کو غضب دلایا۔

(سنن ابی داؤد، کتاب الادآب، باب لا یقول الملوك، الحدیث ٤٩٧٧، ج٤، ص٣٨٣)

## عالِم کی زیارت کا ثواب

**عرض:** حضور! یہ صحیح ہے (کہ) عالم کی زِیارت ثواب ہے؟

**ارشاد:** ہاں حدیث میں وَارِد ہوا:

مِنَ الْعِبَادَةِ اَلنَّظْرُ اِلَی الْکَعْبَةِ وَالنَّظْرُ اِلَی الْمُصْحَفِ وَاَلنَّظْرُ اِلٰی وَجْهِ الْعَالِمِ

کعبہ معظّمہ کو دیکھنا عبادت ہے، قرانِ عظیم کو دیکھنا عبادت ہے، عالم کے چہرے کو دیکھنا عبادت ہے۔

(کنز العمال، کتاب المواعظ، الحدیث ٤٣٤٨٦، ج١٥، ص٣٧١ ملتقطاً)

## دِل میں طلاق دینا

**عرض:** دل میں اگر الفاظِ طلاق بولے تو طلاق ہوگی یا نہیں؟

**ارشاد :** نہیں، جب تک اتنی آواز سے نہ کہے کہ اگر کوئی مَانِع (یعنی رکاوٹ) نہ ہو تو خود اس کے کان سُن لیں۔

(الفتاوی الهندیه، کتاب الصلوة، الباب الرابع فی الصفة الصلوة، الفصل الاول، ج١، ص٦٩ ملخصاً)

## شادی شدہ کافرہ کا اسلام لانے کے بعد نکاح

**عرض:** کافرہ اگر اسلام لائے اور شوہر والی ہو تو کیا کرے؟

**ارشاد:** تین حیض تک انتظار کرے اگر اس کے اَندر شوہر اِسلام لے آیا، یہ اس کے نکاح میں ہے ورنہ دوسرے سے نکاح